# اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّىْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ

میں اللہ سے تمام گناہوں کی بخشش مانگتا ہوں

جو میرا رب ہے اور اسی کی طرف رجوع کرتا ہوں۔

# أَسْتَغْفِرُ اللهَ الْعَظِيْمَ الَّذِیْ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَيُّوْمُ وَأَتُوْبُ إِلَيْهِ

میں اللہ عظیم و برتر سے معافی چاہتا ہوں
جو زندہ اور قائم ہے اور اسی کی طرف رجوع کرتا ہوں۔

رَبَّنَا أَتْمِمْ لَنَا نُورَنَا وَاغْفِرْ لَنَا

إِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

اے پروردگار! ہمارا نور مکمل کردے اور ہمیں معاف کردے،

بے شک آپ ہر چیز پر قادر ہیں۔

# رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ

# وَأَنْتَ خَيْرُ الرَّاحِمِينَ

اے پروردگار! بخش دے اور رحم فرما، آپ بہترین رحم کرنے والے ہیں۔

# رَبِّ إِنِّي ظَلَمْتُ نَفْسِي فَاغْفِرْ لِي

اے پروردگار! میں نے اپنے آپ پر ظلم کیا ہے تو مجھے معاف کر دے۔

رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ اِنَّكَ اللّٰهُ

اَنْتَ الْاَعَزُّ الْاَکْرَمُ

اے پروردگار! بخش دے اور رحم فرما،

بے شک آپ بلند اور عزت والے ہیں۔

# اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي خَطَايَايَ وَذُنُوبِي كُلَّهَا

اے اللہ! میری تمام خطاؤں اور گناہوں کو معاف فرما دے۔

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي ذَنْبِي وَتُبْ عَلَيَّ

إِنَّكَ أَنْتَ الْغَفُورُ الرَّحِيمُ

اے اللہ! میرے گناہ معاف کردے، میری توبہ قبول فرما،

بے شک تو بخشنے والا اور رحم کرنے والا ہے۔

# اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِی وَارْحَمْنِیْ

# اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِی وَاهْدِنِی

اے اللہ! مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرما،

اے اللہ! مجھے بخش دے اور میری رہنمائی فرما۔

# رَبَّنَا ظَلَمْنَا أَنفُسَنَا وَإِن لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِينَ

اے ہمارے پروردگار! ہم نے خود ہی پر ظلم کیا ہے اور اگر آپ نے ہمیں معاف نہیں کیا اور ہم پر رحم نہیں کیا تو ہم نقصان اُٹھانے والوں میں ہو جائیں گے۔

اَللّٰهُمَّ مَغْفِرَتِكَ أَوْسَعُ مِنْ ذُنُوْبِي
وَرَحْمَتكَ أَرْجٰى عِنْدِي مِنْ عَمَلِيْ

اے اللہ! تیری بخشش میرے گناہوں سے زیادہ وسیع ہے،
میں اپنے اعمال کی نسبت تجھ سے رحمت کی اُمید کرتا ہوں۔

سُبحَانَكَ اللّٰھُمَّ وَ بِحَمدِكَ

اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ

اَسْتَغْفِرُكَ وَ اَتُوبُ اِلَیكَ

اے اللہ! تو پاک ہے اور تمام تعریفیں تیرے لیے ہیں،

میں گواہی دیتا ہوں کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں ہے،

تجھ سے مغفرت طلب کرتا ہوں اور تیری طرف رجوع کرتا ہوں۔

# اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي وَلِوَالِدَيَّ رَبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيَانِي صَغِيرًا

اے اللہ! مجھے اور میرے والدین کو معاف فرما، اے اللہ! ان پر رحم فرما جس طرح انھوں نے میری بچپن میں پرورش کی۔

رَبَّنَا إِنَّنَا آمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوبَنَا
وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ

اے ہمارے پروردگار! ہم ایمان لائے، ہمارے گناہوں کو بخش دے
اور ہمیں آگ کے عذاب سے بچالے۔

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوبَنَا وَإِسْرَافَنَا
فِي أَمْرِنَا وَثَبِّتْ أَقْدَامَنَا
وَانصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكَافِرِينَ

اے ہمارے پروردگار! ہمارے گناہوں کو اور ہم سے اپنے کاموں میں جو زیادتی ہوئی ہو اس کو بھی معاف فرما دے، ہمیں ثابت قدم رکھ اور کافروں کے مقابلے میں ہماری مدد فرما۔

رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّئَاتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْأَبْرَارِ

اے ہمارے پروردگار! ہمارے گناہ بخش دیجیے، ہماری برائیوں کو ہم سے دور کر دیجیے اور ہمیں نیک لوگوں میں شامل کر کے اپنے پاس بلائیے۔

# رَبَّنَا اغْفِرْ لِي وَلِوَالِدَيَّ

# وَلِلْمُؤْمِنِينَ يَوْمَ يَقُومُ الْحِسَابُ

اے ہمارے رب! میری مغفرت فرمائیے اور میرے والدین کی
اور مومنین کی جس دن حساب قائم ہوگا۔

# رَبَّنَا آمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَأَنْتَ خَيْرُ الرَّاحِمِينَ

اے ہمارے پروردگار! ہم ایمان لائے، ہمیں معاف فرما، ہم پر رحم فرما، بے شک آپ بہترین رحم کرنے والے ہیں۔

رَبَّنَا وَسِعْتَ كُلَّ شَيْءٍ رَّحْمَةً وَّعِلْمًا
فَاغْفِرْ لِلَّذِيْنَ تَابُوْا وَاتَّبَعُوْا
سَبِيْلَكَ وَقِهِمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ

اے ہمارے پروردگار! تیری رحمت اور علم ہر چیز پر محیط ہے،
معاف کردے ان لوگوں کو جنھوں نے توبہ کی اور تیرے راستے پر چلے
اور انھیں جہنم کے عذاب سے بچا لے۔

# رَبِّ اغْفِرْ لِي وَتُبْ عَلَيَّ
# إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ

اے پروردگار! مجھے معاف کردے، میں توبہ کرتا ہوں،
بے شک تو توبہ قبول کرنے والا اور رحم کرنے والا ہے۔

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِإِخْوَانِنَا الَّذِينَ
سَبَقُونَا بِالْإِيمَانِ

اے ہمارے پروردگار! ہمیں اور ہمارے بھائیوں کو بخش دے
جو ہم سے پہلے ایمان لائے۔

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْ فِي قُلُوبِنَا غِلًّا لِّلَّذِينَ
آمَنُوا رَبَّنَا إِنَّكَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ

اے ہمارے پروردگار! ہمارے دل ایمان والوں کی طرف سے صاف کردے،
بے شک آپ نرمی کرنے والے رحم کرنے والے ہیں۔

# رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلَّذِينَ كَفَرُوا وَاغْفِرْ لَنَا رَبَّنَا إِنَّكَ أَنْتَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ

اے ہمارے پروردگار! ہمیں کافروں کا تختہ مشق نہ بنایئے،
ہمارے پروردگار! ہماری مغفرت فرما دیجیے،
یقیناً آپ کامل اقتدار والے اور کامل حکمت والے ہیں۔

رَبِّ اغْفِرْ لِي وَلِوَالِدَيَّ

وَلِمَنْ دَخَلَ بَيْتِيَ مُؤْمِنًا

وَلِلْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ

اے میرے پروردگار! میری بھی بخشش فرمادیجیے اور میرے والدین کی بھی اور ہر اس شخص کی بھی جو میرے گھر میں ایمان کی حالت میں داخل ہوا ہے۔

# اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ خَطِيْئَتِيْ وَجَهْلِيْ وَاِسْرَافِيْ فِيْٓ اَمْرِيْ وَمَآ اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّيْ

اے اللہ! معاف کردے میری خطاؤں کو اور میری نادانی کو اور معاملات میں حد سے تجاوز کرنے کو اور ان گناہوں کو بھی جنھیں تو مجھ سے زیادہ جانتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ عَزَآئِمَ مَغْفِرَتِكَ
وَمُنْجِیَاتِ اَمْرِكَ وَالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ
اِثْمٍ وَّالْغَنِیْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّالْفَوْزَ
بِالْجَنَّةِ وَالنَّجَاةَ مِنَ النَّارِ

اے اللہ! ہم سوال کرتے ہیں تجھ سے تیری عظیم مغفرت کا اور اپنے
کاموں میں تیری نجات کا اور ہر گناہ سے سلامتی کا اور ہر نیکی میں سے حصہ کا
اور جنت کی صورت میں کامیابی کا اور آگ سے نجات کا۔

# اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ

# خَطَئِیْ وَعَمَدِیْ

اے اللہ! میرے دانستہ ونادانستہ گناہوں کو معاف کردے۔

# رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ
# وَاهْدِنِي السَّبِيلَ الْاَقْوَمَ

اے پروردگار! بخش دے اور رحم فرما
اور مجھے سیدھے راستہ پر چلا۔

# اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ وَعَافِنِیْ وَارْزُقْنِیْ وَاھْدِنِیْ

اے اللہ! میری مغفرت فرما اور مجھ پر رحم فرما اور مجھے عافیت عطا فرما اور مجھے رزق عطا فرما اور مجھے ہدایت عطا فرما۔

# رَبِّ تَقَبَّلْ تَوْبَتِيْ وَاغْسِلْ حَوْبَتِيْ وَاَجِبْ دَعْوَتِيْ

اے پروردگار! میری توبہ قبول فرما، میرے گناہوں کو دھودے اور میری دعا قبول فرما۔

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَارْضَ

عَنَّا وَاَدْخِلْنَا الْجَنَّةَ وَنَجِّنَا مِنَ

النَّارِ وَاَصْلِحْ لَنَا شَاْنَنَا كُلَّهُ

اے اللہ! ہمیں معاف فرما، ہم پر رحم فرما، ہم سے راضی ہو جا، ہمیں جنت
میں داخل فرما، ہمیں آگ سے بچا لے اور ہمارے حال کو درست فرما۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡ اَسۡئَلُكَ مِنۡ خَیۡرِ
مَا تَعۡلَمُ وَاَسۡتَغۡفِرُكَ مِمَّا تَعۡلَمُ
اِنَّكَ اَنۡتَ عَلَّامُ الۡغُیُوۡبِ

اے اللہ! میں آپ سے سوال کرتا ہوں بھلائی کا جو آپ جانتے ہیں
اور مغفرت طلب کرتا ہوں اس چیز سے جو آپ جانتے ہیں،
بے شک تو چھپی باتوں کو جاننے والا ہے۔

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ مَا قَدَّمْتُ وَمَآ
اَخَّرْتُ وَمَآ اَسْرَرْتُ وَمَآ اَعْلَنْتُ
وَمَآ اَنْتَ اَعْلَمُ بِہٖ مِنِّیْ

اے اللہ! میرے اگلے، پچھلے، ظاہر اور چھپے ہوئے گناہوں کی مغفرت فرما
اور ان تمام گناہوں کی مغفرت فرما جنھیں آپ مجھ سے زیادہ جانتے ہیں۔

# اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡٓ اَسْئَلُكَ فِعْلَ الْخَيْرَاتِ وَتَرْكَ الْمُنْكَرَاتِ وَحُبَّ الْمَسَاكِيْنِ وَاَنْ تَغْفِرَلِیْ وَتَرْحَمَنِیْ

اے اللہ! میں آپ سے سوال کرتا ہوں نیک کام کرنے،
غلط کام چھوڑنے کا اور غریبوں سے محبت کرنے کا اور سوال کرتا ہوں کہ
آپ مجھے بخش دیں اور رحم فرمائیں۔

# اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِیْ ذَنْبِیْ وَوَسِّعْ لِیْ فِیْ دَارِیْ وَبَارِكْ لِیْ فِیْ رِزْقِیْ

اے اللہ! میرے گناہوں کو معاف فرما، میرے گھر میں وسعت عطا فرما اور میرے رزق میں برکت عطا فرما۔

# اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَارْحَمْنِيْ وَعَافِنِيْ

# وَاهْدِنِيْ وَارْزُقْنِيْ وَاجْبُرْنِيْ وَارْفَعْنِيْ

اے اللہ! مجھے معاف فرما، مجھ پر رحم فرما، مجھے عافیت عطا فرما،
مجھے رزق عطا فرما، میرے نقص کو درست فرما اور مجھے بلندی عطا فرما۔

# اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ أَسْأَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِیَةَ
# فِیۡ دِیۡنِیۡ وَدُنْیَایَ وَأَھْلِیۡ وَمَالِیۡ

اے اللہ! میں اپنے دین، اپنی دنیا، اپنے کنبے اور اپنے مال میں
بخشش اور عافیت کا سوال کرتا ہوں۔

# اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ وَاخْسَاْ شَیْطَانِیْ وَفُكَّ رِهَانِیْ وَثَقِّلْ مِیْزَانِیْ وَاجْعَلْنِیْ فِی النَّدِیِّ الْاَعْلٰی

اے اللہ! میرے گناہوں کو معاف فرما، میرے شیطان کو مجھ سے دور فرما، میرے نفس کو (آگ سے) آزاد فرما، میرے میزان کو بھاری فرما اور مجھے اعلیٰ مجلس والوں میں شامل فرما۔

# اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مِنَ التَّوَّابِيْنَ
# وَاجْعَلْنِيْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِيْنَ

اے اللہ! مجھے توبہ کرنے والوں میں شامل فرما

اور مجھے پاک لوگوں میں شامل فرما۔

سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ لَا اِلٰهَ غَيْرُكَ اِغْفِرْلِيْ
ذَنْبِيْ وَاَصْلِحْ لِيْ عَمَلِيْ اِنَّكَ تَغْفِرُ الذُّنُوْبَ
لِمَنْ تَشَآءُ وَاَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ

اے اللہ تو پاک ہے، تیرے سوا کوئی معبود نہیں، میرے گناہوں کو بخش دے
اور میرے اعمال کو درست فرما، تو جس کے چاہتا ہے گناہ بخش دیتا ہے،
تو بخشنے والا مہربان ہے۔

يَا غَفَّارُ اِغْفِرْلِیْ يَا تَوَّابُ تُبْ عَلَیَّ يَا رَحْمٰنُ اِرْحَمْنِیْ يَا عَفُوُّ اُعْفُ عَنِّیْ يَا رَءُوْفُ اُرْؤُفْ بِیْ يَا رَبِّ اَوْزِعْنِیْٓ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتَ عَلَیَّ

اے بخشنے والے مجھے بخش دے، اے توبہ قبول کرنے والے میری توبہ قبول فرما، اے رحمٰن مجھ پر رحم فرما، اے درگزر کرنے والے مجھ سے درگزر فرما، اے نرمی کرنے والے مجھ پر نرمی فرما۔ اے میرے رب! مجھے ان نعمتوں کا شکر ادا کرنے کی توفیق عطا فرما جو تونے مجھ پر انعام فرمائی ہیں۔

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ
وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ اَلْاَحْيَاءِ
مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ بِرَحْمَتِكَ
يَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

اے اللہ! اپنی رحمت سے معاف فرما مومن مردوں اور مومن عورتوں کو اور مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں کو جو زندہ ہیں اور جو وفات پا چکے ہیں، اے رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم کرنے والے۔